اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ؕ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

## ﴿1﴾ زیارت باپاجانی

**ایک اسلامی بھائی** کے بیان کا خلاصہ ہے، اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ کے فضل وکرم سے دعوتِ اسلامی کا مشکبار مدنی ماحول تو میسّر تھا مگر آنکھوں کے قفلِ مدینہ پر استقامت نہیں تھی، جب فیضانِ امیرِ اہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُھُمُ الْعَالِیَہ سے 12 روزہ مدنی کورس شروع ہوا تو مجھے بھی اس میں شریک ہونے کی سعادت مل گئی، جہاں آنکھوں کا قفل مدینہ لگانے کا ایسا پیارا مدنی ذہن دیا گیا کہ میں نے مستقل آنکھوں کا قفلِ مدینہ لگانا شروع کردیا، الغرض مجھے 12 روزہ مدنی کورس کی ڈھیروں ڈھیر برکات نصیب ہوئیں، انہیں برکتوں میں سے ایک برکت یہ ہے کہ جمعرات کے دن جب میں جدول کے مطابق اپنے معاملات سے فارغ ہوکر سویا تو میری قسمت انگڑائی لے کر جاگ اُٹھی، سرکی آنکھیں کیا بند ہوئیں دل کی آنکھیں روشن ہوگئیں، خواب میں باپاجانی تشریف لے آئے، مزید کرم بالائے کرم یہ کہ آپ دَامَتْ بَرَکَاتُھُمُ الْعَالِیَہ سے مصافحہ اور معانقہ کرنے کی بھی سعادت ملی، جب میں بیدار ہوا تو خواب کا روح پرور منظر میری آنکھوں میں تھا اور میں بہت خوش تھا۔ مزید 12 روزہ مدنی کورس میں روزانہ بڑی توجہ کے

ساتھ مدنی انعامات کا رسالہ پُر کرتا جس کی برکت سے مجھے ایسے مدنی انعامات پر بھی عمل کرنے کا موقع ملا جن پر عمل کرنے سے محروم تھا۔ اللہ عَزَّوَجَلَّ استقامت عطا فرمائے۔

آمِین بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِین صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

## (2) بھائی سے معافی کا ذہن بن گیا

**ایک اسلامی بھائی** کے بیان کا لُبِّ لُباب ہے، ایک مرتبہ امیرِ اہلسنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ نے 12 روزہ مدنی کورس کی اہمیت وافادیّت بیان کرتے ہوئے زیادہ سے زیادہ اسلامی بھائیوں کو اس میں داخلہ لینے کا مدنی ذہن عطا فرمایا، باپا جان کے پُر تاثیر کلمات میرے دل میں بھی پیوست ہوگئے، میں نے مرشد کے حکم پر لبیّک کہتے ہوئے 12 روزہ مدنی کورس میں شریک ہونے کا عزم کرلیا، مگر مجھے کچھ آزمائشوں کا سامنا تھا، نیّت صاف منزل آسان، چونکہ خلوصِ دل سے نیت کی تھی، شاید اسی وجہ سے اللہ عَزَّوَجَلَّ نے مجھ پر فضل فرمایا، اور یہ آزمائشیں میری راہ میں رکاوٹ نہ بن سکیں، میں نے اس میں داخلہ لے لیا اور دل جمعی کے ساتھ اس کی برکتوں سے اپنا خالی دامن بھرنے میں مشغول ہوگیا، وقتاً فوقتاً مبلغین اسلامی بھائی سنّتوں بھرے بیانات فرماتے جنہیں سن کر دل میں مدنی انقلاب برپا ہوگیا، سب سے بڑی برکت یہ ملی کہ میں 4 سال سے اپنے

بھائی سے ناراض تھا اس کورس کی برکت سے میں نے گھر جا کر اُن سے معافی مانگنے کا ارادہ کرلیا، مزید میں 12 روزہ مدنی کورس کی برکتوں سے اس قدر متأثر ہوا کہ گھر جا کر اس کی مدنی بہاریں عام کرنے کا عزم کرلیا، کرم بالائے کرم یہ کہ مدنی انعامات پر عمل کرنے کا آسان نسخہ بھی ہاتھ آ گیا۔

## ﴿3﴾ نمازوں کی پابندی نصیب ہوگئی

**ایک اسلامی بھائی** کا بیان کچھ اس طرح ہے، **افسوس!** میں مختلف گناہوں کے بھَنْور میں پھنسا ہوا تھا، دنیا کی فانی رنگینیوں میں گم تھا، نمازوں میں سُستی کرنے کا عادی تھا، مدنی کاموں سے کوسوں دور تھا، اسی طرح میرے شب و روز ضائع ہو رہے تھے۔ میری قسمت کا ستارہ چمکا اور مجھے 12 روزہ مدنی کورس میں شرکت کی سعادت مل گئی، اس کورس کی برکتوں کا کیا کہنا کہ مجھے اس کی بدولت کیف و سرور نصیب ہوا، مدنی ذہن بنا، نمازوں کی پابندی نصیب ہوئی، علمِ دین حاصل کرنے کا جذبہ دل میں موجزن ہوا، قلب میں عبادت کی حلاوت محسوس کرنے لگا، پیر و مرشد کا فیض ملا، اراکین شوریٰ کی قربت نصیب ہوئی، فرائض کے ساتھ ساتھ نوافل کی بھی توفیق ملی، تلاوت کلام الٰہی کرنے کا موقع ملا، مزید اسلامی بھائیوں کے پیارے پیارے اخلاق و کردار دیکھ کر دل شاد ہوگیا، مدنی انعامات پر عمل کرنا آسان ہوگیا۔ الغرض مجھے ڈھیروں برکتیں ملیں، اللّٰہ

عَــزَّوَجَــلَّ کی مقدّس بارگاہ میں دعا ہے کہ مجھے نیک اعمال پر استقامت عطا فرمائے۔

آمِین بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِین صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

## ﴿4﴾ بدنگاھی سے نجات مل گئی

**ایک اسلامی بھائی** کے تأثرات کا خلاصہ پیشِ خدمت ہے، اللّٰـہ عَزَّوَجَلَّ کے فضل وکرم سے مجھے 12 روزہ مدنی کورس کی سعادت میسّر آئی، جہاں پر بڑے ہی احسن انداز میں مدنی انعامات پر عمل کرنے کا آسان طریقہ بتایا گیا، جس کی برکت سے مجھے ان مدنی انعامات پر بھی عمل کرنے کی سعادت ملی جن پر عمل کرنے سے محروم تھا، بہت سے اہم شرعی مسائل سیکھنے کو ملے، مدنی کام عام کرنے کی رغبت ملی، تصوّرِ مرشد کی نعمت نصیب ہوئی، نفلی عبادات کے ذریعے نامۂ اعمال مزیّن کرنے کا موقع ملا، نگاہوں کی حفاظت کے معاملے میں غفلت تھی مگر 12 روزہ مدنی کورس کی برکت سے بدنگاہی سے بچنے کا مدنی ذہن بن گیا۔الغرض مجھے اس کورس میں ایسی روحانیت نصیب ہوئی جسے الفاظ میں بیان کرنے سے عاجز ہوں، اللّٰـہ عَزَّوَجَلَّ دعوتِ اسلامی کو خوب خوب ترقی وعروج عطا فرمائے جو عمل کے میدان میں مسلمانوں کی رہنمائی کررہی ہے، میرا حسن ظن ہے کہ جو عاشقِ رسول اسلامی بھائی 12 روزہ مدنی کورس کرنے کی سعادت پائے

گا اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ قبروآخرت میں کامیابی وکامرانی کا حقدار بنے گا۔

## 5 استقامت کا نسخہ

**ایک اسلامی بھائی** کے بیان کا خلاصہ ہے کہ جب دعوتِ اسلامی کے تحت 12 روزہ مدنی کورس کا آغاز ہواتو خوش قسمتی سے مجھے بھی اس کی برکتوں سے مستفیض ہونے کی سعادت مل گئی، اس کورس کی برکت سے میری زندگی میں عمل کی مدنی بہار آگئی، اس میں شمولیت کے بعد ایسا محسوس ہوا گویا اب میں عملی طور پر دعوتِ اسلامی کے مدنی ماحول سے منسلک ہوا ہوں۔ دورانِ کورس مدنی انعامات پرعمل کرنے اوراس پر استقامت پانے کا آسان نسخہ بتایا گیا، نیز زبان، آنکھ کو اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ کی رضا کے مطابق استعمال کرنے کے لیے قفلِ مدینہ لگانے کا عملی درس دیا گیا، 12 روزہ مدنی کورس کی برکتیں اپنی سر کی آنکھوں سے دیکھنے کے بعد میرے دلی جذبات یہ ہیں کہ ہر 6 ماہ بعد اس کورس میں شرکت کیا کروں گا۔

## 6 قفلِ مدینہ

**ایک اسلامی بھائی** کے بیان کا لُبِّ لُباب ہے کہ سنّتوں بھرے 12 روزہ مدنی کورس میں شرکت کی سعادت حاصل کرنے سے پہلے نگاہوں کی حفاظت سے محروم تھا، فضول گوئی کا خُوگر تھا، جس کے سبب دل آزاریوں،

غیبتوں اور چغلیوں کے گناہوں سے اپنا نامۂ اعمال سیاہ کرکے اپنی بربادی کا سامان کررہا تھا، مدنی انعامات پر عمل کرنا طبیعت پر گراں معلوم ہوتا تھا، باقاعدہ فکرِ مدینہ کی برکات پانے سے محروم تھا، میری قسمت کا ستارہ چمکا کہ مجھے 12 روزہ مدنی کورس میں شرکت کی سعادت میسّر آگئی، جہاں سنّتوں کے عامل عاشقانِ رسول عملی طور پر نگاہیں جُھکانے کی مشق کرواتے، زبان کے قفلِ مدینہ پر عمل کروانے کے لیے لکھ کر گفتگو کرنے کی عملی ترغیب دلاتے، اس کورس میں مستقل مشق کرنے کی بدولت مدنی انعامات پر عمل کرنے اور مستقل قفلِ مدینہ لگانے کا مدنی ذہن بن گیا ہے 12 روزہ مدنی کورس کے بعد ایسا لگتا ہے کہ اب میں دعوتِ اسلامی سے وابستہ ہوا ہوں، مزید نیکیوں کا جذبہ دل میں پاتا ہوں، اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ استقامت عطا فرمائے، کورس کے بعد جب میں گھر لوٹوں گا تو تمام ذمہ داران کو 12 روزہ مدنی کورس کرنے کی دعوت پیش کروں گا اِنْ شَآءَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ.